کھڑی زیر اِی الف کھڑا پیش اُو یا الف سم زبر آ وغیرہ۔

(۳) یائے ماقبل مفتوح کے بجائے دو زبر۔ یائے مجہول کی جگہہ دو زیر۔ واو مجہول کے جگہہ دو پیش تجویز ہوے مثلاً اً اٍ اٌ اسکے ہجے یوں ہونگے الف دو زبر اَے الف دو زیر اِے الف دو پیش او

(۴) واو ماقبل مفتوح کے واسطے حرف کے اوپر ایک زبر اور پیش تجویز کیا گیا جیسے اَُ یا اَُ ہجے الف زبر پیش آو

(۵) نون غنہ کے بجائے حرف کے اوپر اولٹا جزم ہوگا جیسے آں یا آں ہجے یوں ہونگے۔ الف زبر غنہ آں یا

زیر اِں

(۶) جو حرف ساکن ہو اوسپر کچھ نہیں لکھا گیا۔

## کُل حرکات یکجا لکھے جاتے ہیں

اَ اِ اُ اً اٍ اٌ اٰ اٖ اٗ اٙ اۡ اۘ

آ اِ اُ آ اِی اُو آے اِے او اَو اَں

## ہجے دوسری طرح

اَ زبر۔ اِ زیر۔ اُ پیش۔ اٰ کھڑی زبر۔ اٖ کھڑی زیر۔

اٗ کھڑا پیش۔ اً دو زبر۔ اٍ دو زیر۔ اٌ دو پیش۔

اَٗ زبر پیش۔ اَںٓ زبر غنہ

(۷) فرق کی علامت درمیان دو لفظوں یا جملو

کے یہہ تجویز کی گئی۔

(۸) جہاں مطلب عبارت یا جملہ ختم ہو والا

یہہ نشان لکھی جاوے ✣

(۹) تشدید میں آسانی فہم کے واسطے مکرّر حرف لکھا جاویگا مگر عربی کتاب یا عبارت میں جہاں تشدید کثرت سے ہے علامت تشدید مروّجہ یعنے (ّ) استعمال ہو مثلاً حَ دُّ ۔

## زبانیں جو اِس تحریر میں لکھی جاسکینگی

کُل مروّجہ زبانیں اِس تحریر میں لکھی جاسکینگی مگر مندرجۂ ذیل شرائط کا خیال رہے ۔

(۱) جب کوئی لفظ عربی دوسری زبان کی عبارت میں آوے اوسمیں حروف مخصوص عربی نہ لکھے جاوینگے مگر اگر خاص عربی کتاب یا عربی عبارت لکھنی پڑے وہاں حروف عربی لکھے جاویں ایسی صورت میں

کاتب ایسا شخص ہوگا جو تحریر عربی سے وقفیت رکھتا ہو

## پشتو

پشتو میں چار حرف خاص پشتو سے علاقہ رکھتے ہیں اور
اونکا تلفظ دیگر حروف سے علیحدہ ہے اور اونکی صورت
یہہ ہے څ - ځ - ږ - ښ - ان حروف کا تلفظ
مشرقی و شمالی افغانستان میں یعنے علاقۂ پشاور
سوائے قوم خٹک و علاقۂ جلال آباد و کابل و غزنی
علاقۂ قندھار تک میں حروف فارسی و عربی مندرجہ
ذیل سے ادا ہوسکتا ہے س - ز - گ - ش یعنے
څ = س اور ځ = ز اور ږ = گ اور ښ =
خ ہے - اور مغربی و جنوبی افغانستان میں یعنے علاقۂ
بنوں و قوم خٹک و وزیر و خوست و علاقۂ کوہ سلیمان

و قندهار و ہرات وغیرہ میں ان حروف کا تلفظ حسب
ذیل ہے څ کا تلفظ اختلاط تلفظ چ اور س سے ادا
ہوتا ہے کبھی صرف چ سے جیسے څه کو کبھی
چه پڑھتے ہیں۔ اسطرح ځ کا تلفظ اختلاط ج اور
ز سے ادا ہوسکتا ہے اور بعضے جگہہ صرف ج کے
موافق ہوتا ہے چنانچہ ځای کو بعضے جای۔ بھی کہتے
ہیں۔ ړ۔ کا تلفظ فارسی۔ ژ۔ سے پری سے ادا ہوتا ہے
یعنے وہ زبان کی جڑہ سے ادا ہوتا ہے اسطرح ښ
کے تلفظ میں ش عربی سے کسیقدر پری ہے
پس جو کتاب مشرقی افغانستان میں لکھی جاوے
وہاں حروف څ ۔ ځ ۔ ړ ۔ ښ کی جگہہ س۔ ز
گ۔ خ۔ تحریر میں آویں تاکہ آسانی سے پڑھے

جاویں اور دیباچہ میں اِس امر کی اطلاع تحریر ہو تاکہ اگر یہہ کتاب دوسرے علاقہ میں منتقل ہو وہ بھی اوس سے فائدہ اوٹھاویں۔

اور جو کتاب مغربی افغانستان کے لئے ہو وہ اپنے فہم کے لئے حروف ښ - ځ - ړ - ښ سے کام لیویں اس رد و بدل میں کسیقدر تکلیف البتہ ہوگی مگر نہ اسقدر کہ اِس تحریر کے فائدہ اوٹھانے سے محروم رکھے

## حرکت خاص پشتو

پشتو میں ایک حرکت ہے جو قریب سکون کے ہے جیسے بل اور شئه میں پہلے حرف پر ہے ایسی حرکت کے واسطے زبر پر ایک شوشہ رکھا جائیگا جیسے ٹولہ شئه اور اوسکو نیم زبر کہا جاویگا۔

پشتو میں واو معروف اور یاے معروف نہایت

قصر سے ادا ہوتے ہیں ایسی جگہہ صحت تلفظ

کے لئے حرکت جو واو معروف اور یاے معروف

کا کام دیتی ہے اوسپر ایک شوشہ دیا جائیگا اور

اوسکو ضم سم زیر اور ضم سم پیش وغیرہ

کہا جائیگا جیسے تِبو یعنے شہتیر اسطرح لکہا

جائیگا ۲ ر۔ پوم یعنے بیلچہ اسطرح لکہا جائیگا ۲ م

لیکن اگر یہہ متروک بہی ہو جاوے تو بہی اہل زبان

اپنی واقفیت سے اپنے لہجہ کے بموجب پڑھینگے۔

## نام

نام اِس قاعدہ اور تحریر کا نتیجہ اور رغبت اہل

اسلام کے واسطے اور نیز باقتباس اپنے نام کے

قاعدہ محمدّی یا خط محمدّی یا تحریر محمدی اپنے
اپنے موقع پر ہوگا۔

## عبارت

تہوڑی سی عبارت بطور نمونہ لکھی جاتی ہے۔

## صورت اول

خُ دٰ سَ ب کٰ پٓ دٰ کَ رِ نِ دٰ لٰ ھٓ۔
خدا سب کا پیدا کرنے والا ہے۔

## صورت دوم

خُ دٰ سَ ب کٰ پٓ دٰ کَ رِ نِ دٰ لٰ ھٓ۔

## صورت سوم

خُ دٰ سَ ب کٰ پٓ دٰ کَ ر نِ دٰ لٰ ھٓ۔

ملاحظہ ہر سہ صورت سے واضح ہے کہ پہلی

صورت میں بسبب سالم حرف لکھنے کے عبارت
میں نہایت طوالت ہوگی۔ صورت دوم میں البتہ
بہ نسبت اوّل کے اختصار ہے مگر ہمیشہ
ہاتھہ کو روکنا پڑیگا اور اسمیں لکھتے وقت
دیر ہوگی اسلئے میری دانست میں صورت
سوم بہتر ہے۔

## تنبیہ

عبارت میں اصل تلفظ کا لحاظ ہوگا نہ اُن حروف
کا جو کسی اور تحریر میں غیر ملفوظ ہوں خواہ
بسبب اتصال کے تلفظًا سے ساقط ہوں پس
الف لام غیر ملفوظ اِس تحریر سے ساقط ہوگا
اور بشکر اندرشش اِسطرح لکھا جاویگا

ہ شُہ کہ رّ وَرَ شہ-ع کو اگر الف سے لکھا جاوے
تو بھی درست ہے اور اگر حرکت مناسب سے
تو بھی مثلاً- نعمت نِ ۲ ا مَ ۲ اور نِ مَ ۲
دونون طرح درست ہے ق اگرچہ رکھا گیا ہے
مگر جس ملک میں اوسکا تلفّظ ک سے فرق
نرکھتا ہو تو ک سے ہی لکھا جانا اوسکا غلط
نہ ہوگا چنانچہ قلم کو قَ لَ م- اور کَ لَ م- دونوں
طرح سے لکھنا درست ہوگا جو اشباع واسطے وزن
شعر کے ہو اوسکے واسطے جو حرکت تلفّظ میں
آتی ہے وہی لکھی جائیگی مثلاً
شب صحبت غنیمت دان و داد خوشدلی بستان
اسطرح لکھا جائیگا شَہ پِ ۳ ۂ ۲ ۲ ۂ ۲ ۲ حَ-۲ ۲ و ۲

دٗ وٍ خٗ شٗ دٍ لہ بٍ ۳ ۲ تٗ —

# حساب

حساب کے واسطے وہی ہندسے اور رقوم جو حال میں مروّج ہیں استعمال ہوں ۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶ ۷ ۸ ۹ ۱۰ — عمہ، عسما، سے، للو، صر، سے، ہد، سلے، لو، وغیرہ

## مختصر ذکر حروف تہجّی و تحریر عبرانی

چونکہ اس قاعدہ کے تجویز کے وقت حروف عبرانی کیطرف جس سے حروف عربی لئے گئے ہیں رجوع کیا گیا تھا جیسا کہ ذکر ہوا اسلئے یہاں حروف عبرانی کا کچھ مختصر ذکر کیا جاتا ہے۔

عبرانی میں بائیس حرف بموجب ذیل ہیں۔

| ו | ה | ד | ג | ב | א |
|---|---|---|---|---|---|
| واو | ہے | ڈالٹ | گیمل<br>جیمل | بیت | الف |

| מ | ל | כ | י | ט | ח | ז |
|---|---|---|---|---|---|---|
| میم | لامڈ | کاف | یود | طیت | خیت | زین |

| ק | צ | פ | ע | ס | נ |
|---|---|---|---|---|---|
| قوف | صادِ | فے | عین | ثامچ | نون |

| ת | שׂ | שׁ | ר |
|---|---|---|---|
| تاو | سین | شین | ریش |

عبرانی میں حروف ض-ظ-ذ- نہیں ہیں اوسکا
ہم آواز حرف زین ہے عربی کے واسطے یہہ حروف
بانزاد نقاط اوپر ص- ط- د- بنائے گئے نیز عبرانی
میں ح نہیں ہے عربی میں حرف خیت کو جو

قریب المخرج اوسکے تہا اوسکے واسطے قایم کیا اور
اوسپر نقطہ ابزاد کرکے - خ - بنائی گئی غین عبرانی
میں نہیں ہے عربی میں عین پر نقطہ رکھنے سے
غین بنایا گیا بعضے عبرانی حروف کی آواز عربی میں
نہیں تہی - عربی کے واسطے اونہیں حروف کی اشکال
کسی قریب المخرج آواز کے واسطے وضع کی گئیں چنانچہ
ڈالٹ - کو دال - اور گیمل - کو جیم - کے لئے وضع کیا
اسی خیال سے عربی کے وہ حروف جو فارسی و ہندی
وغیرہ زبانوں میں ادا نہیں ہوسکتے ہیں اس جدید
تحریر میں سوائے عربی عبارت کے دیگر حالات میں
چہوڑ دے گئے عبرانی عبارت عربی کیطرح داہیں سے
باہیں طرف کو لکھی جاتی ہے -

# حرکات عبرانی و نشانات

(۱) الف مدہ کے واسطے ָ לָ מָ נָ لا ما نا

(۲) یاے مجہول کے واسطے ֵ לֵ מֵ נֵ لے مے نے

(۳) یاے معروف کے واسطے ִי לִי מִי נִי لی می نی

(۴) واو مجہول کے واسطے וֹ לוֹ מוֹ נוֹ لو مو نو

(۵) واو معروف کے واسطے וּ לוּ מוּ נוּ لُو مُو نُو

(۶) کسرہ کے واسطے ִ לִ מִ נִ لِ مِ نِ

(۷) ضمہ یعنے پیش کے واسطے ֻ לֻ מֻ נֻ لُ مُ نُ

(۸) فتح یعنے زبر کے لئے ַ לַ מַ נַ لَ مَ نَ

مختصرًا حال مقابلہ کے واسطے لکھا گیا۔

## التماس

میری سب مسلمانوں خصوصًا علماء دین کی خدمت

ہیں بڑی عاجزی سے یہہ عرض ہے کہ وہ اہل اسلام
کی حالت روز بہ تنزّل کو دیکھکر رحم فرماویں - اور
بموجب مضمون عنوان کتاب مصدر نصرت الٰہی
ہوجاویں کیونکہ مسلمانوں میں روز بروز شوق تعلیم
گھٹتاجاتا ہے - خصوصًا جسقدر انکو تعلیم مشکل نظرآتی
ہے اوسیقدر اکثرونکی ہمّت پست ہوجاتی ہے اورچونکہ
یہہ قاعدہ ابتدائی تعلیم کی ایک سہل سیڑہی ہے اور
قاعدہ ہے کہ جب ایک شخص ایک درجہ پر چڑہ جاتا ہے
تو دوسرے درجہ کا شوق اوسکے دل میں پیدا ہوتا
ہے اسلئے امید ہے کہ اِس طریقہ سے اول تو ابتدائی
تعلیم عام ہوجائیگی اور پہر اونمیں سے اعلےٰ درجہ کی تعلیم
کے واسطے بہت لوگ مستعد ہوجاوینگے کیونکہ علم کے

فوائد علم ہی کی روشنی سے معلوم کئے جاتے ہیں جیسے
اندھیرے گھر میں شمع کو شمع ہی کی روشنی
سے دیکھ سکتے ہیں۔
میری مکرر علماء دین کی خدمت میں عرض ہے کہ اس
معاملہ میں ہر طرح سے دین اور اہل دین کی تائید
اور امداد ملحوظ ہے محض للہ تعصب کا خیال نہیں
نفرماویں اور جہاں تک ہوسکے اہل اسلام کی تائید
فرماویں اور رائے احسن اسکے حق میں دیویں۔
بعضے صاحب یہہ فرماتے ہیں کہ اس طریقہ سے محض
دنیاوی معاملات کا فائدہ ہوگا مگر میں عرض کرتا ہوں
کہ جیسا کہ بعضے عمر رسیدہ اور کم استعداد لوگ
اور عورات پنجابی و پشتو و اردو وغیرہ میں ضروری

مذہبی مسائل سیکہتے ہیں بہ نسبت اوسکی اسمیں
اونکو زیادہ سہولت ہوگی اور تہوڑے ہی دنوں میں
وہ اِس قاعدہ کے ذریعہ سے ضروری مسائل دین
کے پڑہنے لگینگے -

تنبیہ

اِس قاعدہ سے یہہ مطلب نہیں ہے کہ اعلیٰ درجہ کی
تعلیم جو آب فارسی و عربی کی مروّجہ تحریر میں ہوتی
ہے وہ متروک ہوجاوے بلکہ یہہ مراد ہے کہ اہل
اسلام کے وہ عام اشخاص جو آب ہر قسم کی تحریر
و قرات سے محروم ہیں بباعث آسانی اِس طریقہ
کے وہ بھی فیض یاب ہوجاویں اور خدا وہ دِن
اہلِ اسلام کو نصیب کرے اور ہماری آنکہہ اوسکو

دیکھے کہ اونکے عام اشخاص کسی نہ کسی طریقہ سے کچھہ
لکھہ پڑہ سکیں۔ اللّٰھمّ آمین۔

## گذارش

سب ناظرین صاحبان کی خدمت میں بعجز تمام گذارش
ہے کہ اِس قاعدہ کی ابہی تک پوری اصلاح نہیں
نہیں ہوئی اور نہ اِسکے عیوب رفع ہوے ہیں جو صاحب
اصلاح فرماکر مجکو اطلاع فرماویں اور جو صحیح راے
اُسکی نسبت دیں میں اون صاحبوں کا ممنون و
مشکور ہونگا اور اللہ تعالے اونکو جزاے خیر دیگا
بحکم خَیرُ النَّاسِ مَنْ یَّنْفَعُ النَّاسَ اگرچہ بہت
سے بزرگان سے مجکو اِس معاملہ میں امداد کی
امید ہے جو اونکے ذات شریف سے محض حَسْبَۃً لِلّٰہِ

ہوگا مگر بعضے صاحبان سے جنکی طبائع ابہی تعصّب اور حسد سے خالص نہیں ہوے ہیں بہت کچہہ ایذاء اور مزاحمت کا خوف ہے کیونکہ قاعدۂ مستمرّہ ہے کہ ایسے معاملات میں قدم رکھنے والوں کو بعضے ذوات سے کیا کچہہ مطاعن نہیں پہونچتے - مگر اِس کمترین نے بامید فائدہ عام اہل اسلام اپنے تئیں مضحکہ روزگار ہونے سے کچہہ اندیشہ نہیں کیا الٰھی اپنی رحمت قدیم سے ہدایت نصیب فرماوے -

کمترین

غلام محمّد افسر تعلیم ضلع ڈیرۂ اسمٰعیل خان

محررہ سنہ ۱۸۸۴ء واقع ضلع ڈیرۂ اسماعیلخان

اِس قاعدہ کا حصہ دوم مشق اُردو اور مشق فارسی علیحدہ علیحدہ بہی موجود ہیں فقط

## اشتہار

# قاعدۂ محمّدی

بسم اللہ الرّحمن الرّحیم

عرصہ سے مسلمانوں کے ادنٰی تعلیم کے نسبت یہہ اعتراض
کیاجاتا ہے کہ اوسکا جو ذریعہ ہے یعنے رسم الخط فارسی و
عربی وہ نہایت مشکل ہے اور یہی سبب ہے جس سے
عام مسلمان معمولی خط و کتابت سے محروم ہیں-اونکا
افلاس اسکے متحمّل نہیں ہوسکتا کہ وہ ایک بڑا حصہ اپنے
وقت کا کُچھہ تو مذہبی تعلیم میں صرف کریں اور کُچھہ معمولی
خط وکتابت کی تحصیل میں-اور کوئی آسان صورت اونکے
لیئے ایسی نہیں ہے کہ بلا مزاحمت تلاش معاش کے اونکو
ضروری خط وکتابت سے واقفیت پیدا کرنے کا موقع ملے-

اگرچہ اب بذریعۂ مکاتب سرکاری اور اجرائے تعلیم اُردو اور
بوسیلۂ آسان آسان کتابوں کے بہت کچھ آسانی تعلیم میں
ہوئی مگر تا ہم اِس درجہ تک نہیں پہونچی جس سے بموجب
بیان صدر عام لوگ جو نوکری کے خواہان نہیں ہیں اور
محض زمینداری اور تجارت اور اپنے پیشہ پر تحصیل معاش
موقوف رکھنا چاہتے ہیں فائدہ اوٹھاویں اِس سال میں
بھی اعتراض بہت سے صاحبان ہنود کی طرف سے بذریعۂ
میموریوں کے بحضور صاحب پریزیڈنٹ کمیشن تعلیم ہندوستان
پیش ہوکر مکاتب ادنی میں ہندی اور گرمکھی وغیرہ کے
اجرا کے واسطے درخواست کی گئی تہی - پس اگر معاذاللہ یہہ
حالت قرار پاوے تو مسلمانونکی رہی سہی تعلیم ادنی سے
بہی ہاتھہ دہونا چاہیئے کیونکہ امید نہیں کہ مسلمان اوسیطرح

ہندی تعلیم کو بھی دل دیکر منظور کریں جسطرح اردو بحروف
فارسی کو۔

اِس تعویق کو دیکھکر اِسطرف خیال ہوا کہ آیا کوئی آسان ذریعہ
ابتدائی تعلیم کا مسلمانوں کے لیئے پیدا ہوسکتا ھی جسکو بلا تنفر
وہ قبول کرسکیں آیا حروف فارسی و عربی میں کوئی آسانی
ہوسکتی ہے جس سے تہوڑی محنت سے آسان عبارت کا
پڑھنا آجاوے اور دلی مطلب قید تحریر میں لانا سیکھا جاسکے
جیساکہ سنسکرت حروف میں تصرف کرکے گرکھی لنڈے
وغیرہ بنائے گئے ہیں۔

تو یقین ہوا کہ بیشک فارسی و عربی حروف میں تہوڑی سی
تغیر و تبدیل کرکے ایک آسان طریقہ ایسا حاصل ہوسکتا ہے
جس سے ہندی کو تہوڑے عرصہ یعنے دو تین ماہ میں ضروری

لکھنا پڑھنا آسکتا ہے اور کم عمر لڑکے کو غایت ایک سال
میں اسقدر مہارت ہوسکتی ہے کہ وہ ایک چٹھی اوسمیں لکھہ
پڑہ سکے اور حساب کتاب رکہہ سکے۔ اور جب اِس آسانی کو عام
لوگ دیکھینگے تو اُمید ہے کہ اِس قدر وقت خرچ کرنا اِس پڑھنے
لکہنے کے لیئے ضرور گوارا کرینگے بلکہ ایک خوہندہ آدمی اپنے گھر
ہی میں اپنے لڑکوں لڑکیوں اور بی بی کو تعلیم دے سکتا ہے

## کیا کیا مشکلات موجودہ تحریر میں ہیں

پس غور کیا گیا کہ موجودہ خط و کتابت میں کِس کِس امر کے
نسبت مبتدی کے لیئے مشکلیت کا اعتراض ہوسکتا ہے اور
اوسکی اصلاح کس طرح ہوسکتی ہے۔ اِس مطلب کے واسطے
عبرانی حروف کیطرف رجوع کیا گیا جو اصل مین حروف عربی
و فارسی کا ماخذ ہے یعنے حروف عربی اوسی سے لیئے گیئے

ہیں تو معلوم ہوا کہ مشکلات کے مندرجہ ذیل اسباب ہیں

(۱) مروجہ تحریر میں حروف کو عبارت بنانے کے واسطے باہم
ترکیب دیجاتی ہے اور ترکیب میں حروف کی اصلی صورت
بحال نہیں رہتی ہے جس سے مبتدی کو ہر ایک لفظ کے
واسطے نئی شناخت اور واقفیت حاصل کرنے کی ضرورت
ہوتی ہے جو باعث اشکال کے ہے عبرانی عبارت میں
کل حروف علیحدہ علیحدہ لکھے جاتے ہیں اور باستثنا
پانچ حرف کے جو آخر میں آتے ہیں اونکی صورت میں
کچھ تغیر ہوتی ہے دیگر حروف اصلی صورت پر لکھے
جاتے ہیں جیسے אכל اکل۔ کھانا۔

(۲) عربی الفاظ میں ایسے حروف استعمال کیے جاتے ہیں
جنکی خاص آواز اس ملک میں مستعمل نہیں اور اونکی

آواز اور حروف سے ادا ہوسکتی ہے اسکا نتیجہ یہہ ہوتا ہے
کہ ایک لفظ کے لکہنے وقت ہندی کو گبہراہٹ پیدا ہوتی
ہے کہ دو ہم آواز حروف میں سے کس حرف سے اوسکی
املا لکہی جاوے۔

(۳) آوازوں کے لیئے حرکات مستعمل نہیں ہوتیں اور
بعضے جگہہ حروف حرکت کا کام دیتے ہیں یعنے حرف
علت وٓ آیٓ اور کبھی وہ حرف صحیح ہوجاتے ہیں
یہہ بہی ایک باعث مغالطہ اور اشکال کا ہندی کے لیئے ہوتا ہے

اِن مشکلات کے لیئے کیا انتظام ہوسکتا ہے

پس بعد غور کامل و ملاحظۂ حالات حروف تہجی عبرانی کے
کے اِن ہر سہ صورتوں کے لئے مندرجۂ ذیل اصلاحیں مناسب معلوم ہوئیں
(۱) کُل حروف کو بجائے ترکیب دینے کے مفرد استعمال

کیا جاوے بمثل عبرانی کے اور حروف مفرد کا صرف ابتدائی
حصّہ کسے قدر تغیّر سے تحریر میں آوے۔

(۲) کُل ہم آواز حروف مخصوص عربی اس قاعدہ میں
استعمال نہ کئے جاویں یعنے ث۔ ح۔ ص۔ ض۔ ط
ظ۔ ع اسیطرح۔ذ۔بھی لیکن حرف۔ق۔سے ہے کیونکہ
اِسکا تلفّظ بعضے علاقوں میں۔ک۔ سے علیحدہ ہے

(۳) آوازوں کے لئے حرکات جہاں تک ہوسکے انہیں
عربی حرکات سے منتخب کئے جاویں اور بعض جگہہ نئی
حرکات و نشانات مستعمل ہوں۔و۔ا۔ی۔ مدہ استعمال
نہ کئے جاویں اونکے جگہہ دیگر حرکات و نشانات
مستعمل ہوں۔

ہمزہ واسطے ادا کرنے ایسے حرف کے جو درمیان۔الف

اور-يې یا-الف-اور-واو کے ملفوظ ہوسکتا ہے ایک

حرف مقرر ہو- مثلاً تفاؤل قائل مردہ ؤ زندہ-

## صورت حروف تہجّی

پس جب مفرد حروف کی تحریر کا خیال دل میں آیا تو

تین صورتوں نے دل میں خطور کیا-

اوّل-یہہ کہ کُل حروف علیحدہ علیحدہ اپنی اصلی صورت

مفردہ سے لکھے جاویں بعد اسقاط حروف مخصوصہ عربی

کے مثلاً-ج-س-غ-وغیرہ-

دوم-حروف کا ابتدائی حصّہ بلا ازدیاد آخر مثلاً جہ ۳ ۶

سویم-ابتدائی حصّہ کے بعد کوئی کشش ایزاد کیجاوے

بمثل اکثر حروف تہجّیوں کے تاکہ ہاتھہ آسانی سے

چل سکے اور نیز حروف کی صورت درازی میں مشابہ

حروف عبرانی کے ہو مثلاً ج ۳ غ۳ - پس بعد غور کے

صورت سوم پسند معلوم ہوئی اور اوسی کو تجویز کیا

اور یہہ صورت کچھہ متعارف بہی ہے جیسا کہ مشق

کے بعض کتابوں میں ایک خط بذیل خطوط مرموزہ لکھا

ہے اوسکے حروف تہجی موجب ذیل ہیں - ا ب ۲ ۳ -

ج ۳ ۴ ا ب ت ث ج ح خ وغیرہ -

جہاں کہ حروف ہندی بازاد نشانات اوپر حروف عربی

کے بنتے ہیں مثلاً ٹ - ڈ - ڑ - گ - وہاں بجائے

نشان ط وغیرہ کے جو حرف سے علیحدہ ہے اور نیز چونکہ

ط اس سلسلہ حروف سے علیحدہ کی گئی ہے ایک اور

نشان جو متصل ہو تجویز کیا جاتا بہتر معلوم ہوا -

پس چونکہ پشتو میں اس مطلب کے واسطے ایک حلقہ

حرف کے نیچے لکھتے ہیں جیسے ـٹ ـڈ ـڑ ـک
یہاں بھی وہی نشان مستعمل ہو پس تین قسم کے
سلسلے حروف تہجی کے بموجب ذیل پیدا ہوسکتے ہیں

## سلسلۂ حروف تہجّی

### صورتِ اوّل

ا ب پ ٹ ب ج چ خ د ڈ ر ڑ

ز ژ س ش غ ف ق ک گ ل

م ن و ھ ء ی

### صورت دوم

ا بـ پـ ٹـ بـ حـ چـ خـ د ڈ ر ڑ ز ژ

سـ شـ غـ فـ قـ کـ گـ ا مـ نـ و ھـ

عـ یـ

# صورت سیوم

ا ب پ ت ٹ ج چ خ د ڈ ر ڑ ز ژ س ش

غ ف ق ک گ ل م ن و ھ ء ی ۲۸

## حروف ہندی مخلوط التّلفظ بہ ھا

بھ پھ تھ ٹھ جھ چھ دھ ڈھ کھ گھ ۳۸

## حرکات

(۱) زبر۔ زیر۔ پیش۔ بمثل عربی قائم رکھے گئے۔ آ اِ اُ

الف زبر آ زیر اِ پیش اُ۔

(۲) الف ممدودہ کی جگہہ ایک کھڑی زبر۔ اور یائے معروف کی جگہہ ایک کھڑی زیر۔ اور واو معروف کی جگہہ ایک کھڑا پیش۔ مقرر ہوئے۔ مثلاً

اٰ اٖ اٗ ہجے اِسطرح ہونگے الف کھڑی زبر آ الف

کھڑی زیر اِی الف کھڑا پیش اُو یا الف سم زبر
آ وغیرہ۔

(۳) یائے ماقبل مفتوح کے بجائے دو زبر۔ یائے
مجہول کی جگہہ دو زیر۔ واو مجہول کے جگہہ دو پیش
تجویز ہوئے مثلاً آ اِ اُ اسکے ہجّے یوں ہونگے
الف دو زبر آے الف دو زیر اے الف دو
پیش او

(۴) واو ماقبل مفتوح کے واسطے حرف کے اوپر ایک
زبر اور پیش تجویز کیا گیا جیسے اُو یا آو ہجے
الف زبر پیش آو

(۵) نون غنہ کے بجائے حرف کے اوپر اولٹا جزم ہوگا
جیسے آں یا اِں ہجے یوں ہونگے۔ الف زبر غنہ آں یا

زیر اِں

(۶) جو حرف ساکن ہو اوپر کچھ نہیں لکھا گیا

## کل حرکات یکجا لکھے جاتے ہیں

اَ اِ اُ اٰ اٖ اٗ اً اٍ اٌ اُٗ آَ

آ اِ اُ آ اِی اُو آے اِے او اَو اَں

## ہجے دوسری طرح

اَ زبر - اِ زیر - اُ پیش - اٰ کھڑی زبر - اٖ کھڑی زیر - اٗ کھڑا پیش - اً دو زبر - اٍ دو زیر - اٌ دو پیش - اُٗ زبر پیش - آَ زبر غنہ

(۷) فرق کی علامت درمیان دو لفظوں یا جملوں کے یہہ تجویز کی گئی -

(۸) جہاں مطلب عبارت یا جملہ ختم ہو وہاں

یہہ نشان لکہی جاوے ✣

(۹) تشدید میں آسانی فہم کے واسطے مکرّر حرف لکہا جاویگا مگر عربی کتاب یا عبارت میں جہاں تشدید کثرت سے ہے علامت تشدید مروّجہ یعنے (ّ) استعمال ہو مثلاً حَ قُّ۔

## زبانیں جو اِس تحریر میں لکہی جاسکینگی

کُل مروّجہ زبانیں اِس تحریر میں لکہی جاسکینگی مگر مندرجۂ ذیل شرائط کا خیال رہے۔

(۱) جب کوئی لفظ عربی دوسری زبان کی عبارت میں آوے اوسمیں حروف مخصوص عربی نہ لکہے جاوینگے مگر اگر خاص عربی کتاب یا عربی عبارت لکہنی پڑے وہاں حروف عربی لکہے جاویں ایسی صورت میں

کاتب ایسا شخص ہوگا جو تحریر عربی سے واقفیت رکھتا ہو

# پشتو

پشتو میں چار حرف خاص پشتو سے علاقہ رکھتے ہیں اور
اونکا تلفظ دیگر حروف سے علیحدہ ہے اور اونکی صورت
یہہ ہے څ - ځ - ږ - ښ - ان حروف کا تلفظ
مشرقی و شمالی افغانستان میں یعنے علاقہ پشاور
سوائے قوم خٹک و علاقہ جلال آباد و کابل و غزنی
علاقہ قندھار تک میں حروف فارسی و عربی مندرجہ
ذیل سے ادا ہوسکتا ہے س - ز - گ - خ یعنے
څ = س اور ځ = ز اور ږ = گ اور ښ =
خ کے - اور مغربی و جنوبی افغانستان میں یعنے علاقہ
بنوں و قوم خٹک و وزیر و خوست و علاقہ کوہ سلیمان

و قندہار و ہرات و غیرہ ہیں اِن حروف کا تلفظ جنوب

ذیل ہے خ کا تلفظ اختلاط تلفظ چ اور س سے ادا

ہوتا ہے کبھی صرف چ سے جیسے څله کو کبھی

چله پڑھتے ہیں - اسطرح ځ کا تلفظ اختلاط ج اور

ز سے ادا ہوسکتا ہے اور بعضے جگہہ صرف ج کے

موافق ہوتا ہے چنانچہ ځای کو بعضے جای بھی کہتے

ہیں - ږ - کا تلفظ فارسی - ژ - سے پڑی سے ادا ہوتا ہے

یعنے وہ زبان کی جڑھ سے ادا ہوتا ہے اسطرح ښ

کے تلفظ ہیں ش عربی سے کسیقدر پڑی ہے -

پس جو کتاب مشرقی افغانستان ہیں لکھی جاوے

وہاں حروف څ - ځ - ږ - ښ کی جگہہ س - ز -

ک - خ - تحریر ہیں آویں تاکہ آسانی سے پڑھے

جاویں اور دیباچہ میں اِس امر کی اطلاع تحریر ہو تاکہ
اگر یہہ کتاب دوسرے علاقہ میں منتقل ہو وہ بھی اوسا
سے فائدہ اوٹھاویں۔

اور جو کتاب مغربی افغانستان کے لئے ہو وہ اپنے
فہم کے لئے حروف څ ـ ځ ـ ړ ـ ښ سے کام
لیویں اس رد و بدل میں کسیقدر تکلیف البتہ ہوگی
مگر نہ اسقدر کہ اِس تحریر کے فائدہ اوٹھانے سے محروم رکھے۔

## حرکت خاص پشتو

پشتو میں ایک حرکت ہے جو قریب سکون کے ہے
جیسے بل اور شہ میں پہلے حرف پر ہے ایسی
حرکت کے واسطے زیر زبر ایک نشان رکھا جائیگا جیسے
بٙل شٙہ اور اوسکو نیم زبر کہا جاویگا۔

پشتو میں واو معروف اور یاے معروف نہایت
قصر سے ادا ہوتے ہیں ایسی جگہہ صحت تلفظ
کے لئے حرکت جو واو معروف اور یاے معروف
کا کام دیتی ہے اوسپر ایک شوشہ دیا جائیگا اور
اوسکو نیم سم زیر اور نیم سم پیش وغیرہ
کہا جائیگا جیسے تُبر یعنے شہتیر اسطرح لکہا
جائیگا تُبر ۔ پوم یعنے بیلچہ اسطرح لکہا جائیگا پوم
لیکن اگر یہہ متروک بہی ہوجاوے تو بہی اہل زبان
اپنی واقفیت سے اپنے لہجہ کے بموجب پڑہینگے ۔

## نام

نام اسی قاعدہ اور تحریر کا پشتا اور رغبت اہل
اسلام کے واسطے اور نیز باقتباس اپنے نام کے

قاعدہ محمدی یا خط محمدی یا تحریر محمدی اپنے اپنے موقع پر ہوگا۔

## عبارت

تھوڑی سی عبارت بطور نمونہ لکھی جاتی ہے۔

## صورت اول

خُ دٰ سَ ب کٰ پَ دٰ کَ رِنِ وٰل ھَ۔

خدا سب کا پیدا کرنے والا ہے۔

## صورت دوم

خُ دٰ سَ بہ کٰ پَ دٰ کَ رِنِ وٰ لٰ ھَ۔

## صورت سوم

خُ دٰ سَ بہ کٰ پَ دٰ کَ ر نِ وٰ لٰ ھَ۔

ملاحظہ ہر سہ صورت سے واضح ہے کہ

صورت میں بسبب سالم حرف لکھنے کے عبارت میں نہایت طوالت ہوگی۔ صورت دوم میں البتہ بہ نسبت اوّل کے اختصار ہے مگر ہمیشہ ہاتھ کو روکنا پڑیگا اور اسمیں لکھتے وقت دیر ہوگی اسلئے میری دانست میں صورت سوم بہتر ہے۔

## تنبیہ

عبارت میں اصل تلفّظ کا لحاظ ہوگا نہ اُن حروف کا جو کسی اور تحریر میں غیر ملفوظ ہوں خواہ بسبب اتّصال کے تلفّظ سے ساقط ہوں پس الف لام غیر ملفوظ اِس تحریر سے ساقط ہوگا اور بشکر اندرش اِسطرح لکھا جاویگا

۲ شُ۳ کہ ۲ رَ ۳ دَرَ شَ ۳ع کو اگر الف سے لکہا جاوے
تو بھی درست ہے اور اگر حرکت مناسب سے
تو بہی مثلاً - نعمت ۲ ۱ مَ ۳ اور ۲ مَ ۲
دونون طرح درست ہے ق اگرچہ رکھا گیا ہے
مگر جس ملک میں اوسکا تلفّظ ک سے فرق
نرکھتا ہو تو ک سے بہی لکہا جانا اوسکا غلط
نہ ہوگا چنانچہ قلم کو قَ لَم م - اور کَ لَ م - دونوں
طرح سے لکھنا درست ہوگا جو اشباع واسطے وزن
شعر کے ہو اوسکے واسطے جو حرکت تلفّظ میں
آتی ہے وہی لکھی جائگی مثلاً

شبِ صحبت غنیمت دان ودادِ خوشدلی بستان

اسطرح لکہا جائگا ۳ ۲ ۳ ھ ۲ ۳ ۲ ۲ ۳ ۲ ۳ ا ۲

دٗ وِ خُ شٗ رِ لٖ یِ س سٗ —

# حساب

حساب کے واسطے وہی ہندسے اور رقوم جو حال میں مروّج ہیں استعمال ہوں ۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶ ۷ ۸ ۹ ۱۰ — عصر، عصار، ے، للعہ، صہ، سے، عہ، ے، لعہ وغیرہ

## مختصر ذکر حروف تہجّی و تحریر عبرانی

چونکہ اس قاعدہ کے تجویز کے وقت حروف عبرانی کیطرف جس سے حروف عربی لئے گئے ہیں رجوع کیا گیا تھا جیسا کہ ذکر ہوا اسلئے یہاں حروف عبرانی کا کچھ مختصر ذکر کیا جاتا ہے۔

عبرانی میں بائیس حرف بموجب ذیل ہیں۔

| ו | ה | ד | ג | ב | א |
|---|---|---|---|---|---|
| واو | ہے | ڈالٹ | گیمل / جیمل | بیت | الف |

| מ | ל | כ | י | ט | ח | ז |
|---|---|---|---|---|---|---|
| میم | لامڈ | کاف | یود | طیت | خیت | زین |

| ק | צ | פ | ע | ס | נ |
|---|---|---|---|---|---|
| قوف | صادِ | فے | عین | ثامچ | نون |

| ת | ש | ר |
|---|---|---|
| تاو ـ | سین / شین | ریش |

عبرانی میں حروف ض-ظ-ذ- نہیں ہیں اونکا ہم آواز حرف زین ہے عربی کے واسطے یہہ حروف بازاد نقاط اوپر ص- ط- د- بنائے گئے نیز عبرانی میں ح نہیں ہے عربی میں حرف خیت کو جو

قریب المخرج اوسکے تہا اوسکے واسطے قایم کیا اور
اوسپر نقطہ ایزاد کرکے -خ- بنائی گئی غین عبرانی
میں نہیں ہے عربی میں عین پر نقطہ رکھنے سے
غین بنایا گیا بعضے عبرانی حروف کی آواز عربی میں
نہیں تہی- عربی کے واسطے اونہیں حروف کی اشکال
کسی قریب المخرج آواز کے واسطے وضع کی گئیں چنانچہ
ڈالٹ -کو دال- اور گیمل- کو جیم- کے لئے وضع کیا
اسی خیال سے عربی کے وہ حروف جو فارسی و ہندی
وغیرہ زبانوں میں ادا نہیں ہوسکتے ہیں اِس جدید
تحریر میں سوائے عربی عبارت کے دیگر حالات میں
چہوڑدے گئے عبرانی عبارت عربی کیطرح داہیں سے
باہیں طرف کو لکھی جاتی ہے-

# حرکات عبرانی و نشانات

(۱) الف مدہ کے واسطے ָ ... لا ما نا

(۲) یائے مجہول کے واسطے ֵ ... لے مے نے

(۳) یائے معروف کے واسطے ִי ... لی می نی

(۴) واو مجہول کے واسطے וֹ ... لو مو نو

(۵) واو معروف کے واسطے וּ ... لُو مُو نُو

(۶) کسرہ کے واسطے ִ ... لِ مِ نِ

(۷) ضمہ یعنے پیش کے واسطے ֻ ... لُ مُ نُ

(۸) فتح یعنے زبر کے لئے ַ ... لَ مَ نَ

مختصرًا حال مقابلہ کے واسطے لکھا گیا۔

## التماس

میری سب مسلمانوں خصوصًا علماء دین کی خدمت

ہیں بڑی عاجزی سے یہہ عرض ہے کہ وہ اہل اسلام
کی حالت روز بہ تنزّل کو دیکھکر رحم فرماویں - اور
بموجب مضمون عنوان کتاب مصدر نصرت الٰہی
ہوجاویں کیونکہ مسلمانوں ہیں روز بروز شوق تعلیم
گھٹتا جاتا ہے - خصوصًا جسقدر انکو تعلیم مشکل نظر آتی
ہے اوسیقدر اکثرونکی ہمّت پست ہوجاتی ہے اور چونکہ
یہہ قاعدہ ابتدائی تعلیم کی ایک سہل سیڑہی ہے اور
قاعدہ ہے کہ جب ایک شخص ایک درجہ پر چڑہ جاتا ہے
تو دوسرے درجہ کا شوق اوسکے دل میں پیدا ہوتا
ہے اسلئے امید ہے کہ اِس طریقہ سے اول تو ابتدائی
تعلیم عام ہوجائیگی اور پہر اونمیں سے اعلےٰ درجہ کی تعلیم
کے واسطے بہت لوگ مستعد ہوجاوینگے کیونکہ علم کے

فوائد علم ہی کی روشنی سے معلوم کئے جاتے ہیں جیسے
اندھیرے گھر میں شمع کو شمع ہی کی روشنی
سے دیکھ سکتے ہیں۔
میری مکرّر علماء دین کی خدمت میں عرض ہے کہ اِس
معاملہ میں ہر طرح سے دین اور اہل دین کی تائید
اور امداد ملحوظ ہے محض للّٰہ تعصُّب کا خیال اِنہیں
نفرماویں اور جہاں تک ہوسکے اہل اِسلام کی تائید
فرماویں اور رائے احسن اِسکے حق میں دیویں۔
بعضے صاحب یہہ فرماتے ہیں کہ اِس طریقہ سے محض
دنیاوی معاملات کا فائدہ ہوگا مگر میں عرض کرتا ہوں
کہ جیسا کہ بعضے عمر رسیدہ اور کم استعداد لوگ
اور عورات پنجابی و پشتو و اُردو وغیرہ میں ضروری

مذہبی مسائل سیکہتے ہیں بہ نسبت اوسکی اسمیں
اونکو زیادہ سہولت ہوگی اور تہوڑے ہی دنوں میں
وہ اس قاعدہ کے ذریعہ سے ضروری مسائل دین
کے پڑھنے لگینگے -

## تنبیہ

اس قاعدہ سے یہہ مطلب نہیں ہے کہ اعلیٰ درجہ کی
تعلیم جو آب فارسی و عربی کی مروجہ تحریر میں ہوتی
ہے وہ متروک ہوجاوے بلکہ یہہ مراد ہے کہ اہل
اسلام کے وہ عام اشخاص جو آب ہر قسم کی تحریر
و قرات سے محروم ہیں بباعث آسانی اس طریقہ
کے وہ بھی فیض یاب ہوجاویں اور خدا وہ دن
اہل اسلام کو نصیب کرے اور ہماری آنکہہ اوسکو

دیکھے کہ اونکے عام اشخاص کسی نہ کسی طریقہ سے کچھہ
لکھہ پڑہ سکیں۔ اللّٰہمّ آمین۔

## گذارش

سب ناظرین صاحبان کی خدمت میں بعجز تمام گذارش
ہے کہ اِس قاعدہ کی ابھی تک پوری اصلاح نہیں
نہیں ہوئی اور نہ اِسکے عیوب رفع ہوے ہیں جو صاحب
اصلاح فرماکر مجکو اطلاع فرماویں اور جو صحیح راے
اُسکی نسبت دیں میں اون صاحبوں کا ممنون و
مشکور ہونگا اور اللہ تعالے اونکو جزاے خیر دیگا
بحکم خَیرُ النَّاسِ مَنْ یَّنْفَعُ النَّاسَ اگرچہ بہت
سے بزرگان سے مجکو اِس معاملہ میں امداد کی
امید ہے جو اونکے ذات شریف سے محض حَسْبَۃً لِلّٰہِ

ہوگا مگر بعضے صاحبان سے جنکی طبائع ابہی تعصّب اور حسد
سے خالص نہیں ہوے ہیں بہت کچھہ ایذاء اور مزاحمت
کا خوف ہے کیونکہ قاعدہ مستمرّہ ہے کہ ایسے معاملات میں
قدم رکھنے والوں کو بعضے ذوات سے کیا کچھہ مطاعن نہیں
پہونچتے - مگر اِس کمترین نے بامید فائدہ عام اہل اسلام
اپنے تئیں مضحکہ روزگار ہونے سے کچھہ اندیشہ نہیں کیا
الٰہی اپنی رحمت قدیم سے ہدایت نصیب فرماوے -

کمترین

غلام محمد افسر تعلیم ضلع ڈیرہ اسمٰعیل خان

محررہ سنہ ۱۸۸۴ع واقع ضلع ڈیرہ اسماعیلخان

اِس قاعدہ کا حصہ دوم مشق اُردو اور مشق فارسی علیحدہ علیحدہ بہی موجود ہین فقط

## اشتہار

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# حروف تہجی

محمدی ا ٻ ٻ ٿ ٺ جہ چہ حہ خہ دہ ڈہ رہ ڑہ ز ژ

اُردو ا ب پ ت ٹ ج چ ح خ د ڈ ر ڑ ز ژ

محمدی سہ شہ غہ فہ قہ کہ گہ لہ مہ نہ و ھہ ء یہ

اُردو س ش غ ف ق ک گ ل م ن و ہ ء ی

## حروف ہندی مخلوط التلفظ بہ ہا

بھ پھ تھ ٹھ جھ چھ دھ ڈھ کھ گھ

## حرکات

محمدی آ اِ اُ — اٰ اٖ اٗ — اَ اِ اُ — اَ اَ

اُردو آ اِ اُ آ اِی اُو اَے اے او آو ال

## حرکات معہ ہجوں کے

کاف زبر کَ — کاف زیر کِ — کاف پیش کُ

*کاف کھڑی یا سم زبر کا — کاف کھڑی یا سم زیر کی — کاف کھڑا یا سم پیش کو

*افغان یا فارسی بان بجائے کھڑی کے سم استعمال کرینگے اور اہل ہند کھڑی

اِم رَنی کو لینا ہے ۔

اُس نے ہم کو بغیر حق دوسرے کا مال کھانے سے روکا ہے ۔ اُس نے ہم
کو نیک چال چلنے کی ہدایت فرمائی ہے ۔ نیز نرم بولنے اور سچائی کا
حکم دیا — جھوٹ اور غیبت سے منع کیا ۔ اُس نے ہم کو حکم
دیا ہے کہ آپس میں محبت رکھو — اور ایک دوسرے کی ہمدردی کرنے
میں کوشش کرو — اور جس نے ظلم سے احسان کیا ہے اُس کا احسان
مانو بھولو — اس واسطے ماں باپ کی تعظیم اور پرورش اور خدمت کرنے کے
واسطے ہم کو سخت تاکید کی ہے — اور ہمسایہ اور چھوٹوں کی
خبر گیری اور مسکین اور مسافر کو مدد دینے کے واسطے حکم دیا ہے —
پس کیا ہم اپنے مالک کا حکم نہ مانیں ۔ کیا ہم اپنے بھائی کی
جان کو نقصان کریں — اور ہمارے بھائی ہمارے جان کو نقصان پہنچاویں
پس اُس وقت ہم انسان کاہے کو ہوئے درندے ہوئے —

---

کیا ہم ایک دوسرے کا مال بغیر حق کھاویں — جو کہتے کیا ہم
سچائی اور راستبازی کو چھوڑ دیں — جھوٹ بولیں جعلسازی کریں جس
سے ہمارا اعتبار ہمیشہ کے واسطے جاتا رہے ہم جھوٹوں میں جھوٹے

مرشد ھوں۔ ھم جاویں ◆ کیا ھم بہشت میں پہنچیں گے؟ گنہگاروں کا ٹھکانا کہاں ھے — کیا ھم
اپنے ماں باپ کی نافرمانی کریں اور ان کا دل دکھاویں اور ان کی پرورش
چھوڑ دیں جو نصیحت اللہ ھم کو حکم سے اپنے وقت پر ھماری پرورش
کی۔ اگر وہ ھم کو چھوڑ دیتے تو ھم کیسے بڑھتے چڑھتے —
کیا جب ھم بڑے ھو جاویں ھم کو اپنے پرورش کرنے والوں سے یہ امید رکھنا
چاھیے کہ وہ ھماری نافرمانی کریں ھمارا دل دکھاویں — نہیں نہیں —
پس ھم کیوں اپنے پرورش کرنے والوں کا دل دکھاویں ◆ کیا ھم
جو سمجھتے اور مضبوط ھیں کی مدد نہ کریں — ھم سایہ سے سلوک نہ رکھیں —
کیا ھم کو منظور ھے کہ ضرورت کے وقت ھماری کوئی مدد نہ کرے
اور ھمارا ھم سایہ ھم سے سلوک نہ رکھے — ھم کو منظور نہیں
نہیں — پس ھم کیوں ایسا کریں ◆

ھم کو اپنے اور اپنے اولاد اور ماں باپ کی پرورش کے واسطے محنت
اور کوشش سے کمائی کرنی چاھیے — علم پڑھنا چاھیے — اور کوئی
نہ کوئی کسب سیکھنا چاھیے — ھم کو یہ نہ چاھیے کہ اوروں کی کمائی
پر آنکھ لگاویں — اور ان سے کچھ مانگیں ◆

اولاد کو چھوٹی وقت علم اور ھنر سیکھنا چاھیے — تا کہ بڑے ھو کر

[illegible]

[illegible]

# اطلاع

قاعدہ مجیدی حصہ اول اصول اور حصہ سوم بزبان فارسی بھی موجود ہیں

مؤلفہ

کمترین غلام محمد افسر سررشتہ تعلیم ضلع ڈیرہ اسمٰعیل خان سنہ ۱۸۸۳ء